رکھیں گے۔ (نورالدین (ایڈیشن سوم) صفحہ ۲۰۹)

آل عمران ۱۸۴

اَلَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ عَهِدَ اِلَيْنَآ اَلَّا نُؤْمِنَ لِرَسُوْلٍ حَتّٰى يَاْتِيَنَا بِقُرْبَانٍ تَاْكُلُهُ النَّارُ ؕ قُلْ قَدْ جَآءَكُمْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِىْ بِالْبَيِّنٰتِ وَبِالَّذِىْ قُلْتُمْ فَلِمَ قَتَلْتُمُوْهُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝۱۸۴

تَاْكُلُهُ النَّارُ: یہودیوں اور ہندوؤں میں اَب بھی قربانی آگ میں ڈالتے ہیں۔ پس انہوں نے کہا ہم اس نبی کو مانیں گے جو سوختنی قربانیوں کا حکم لائے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ صفحہ ۴۴۷)

وہ جنہوں نے کہا کہ ہم رسول کی بات نہیں مانیں گے جب تک ہمارے پاس ایسی قربانی نہ لائے جسے آگ کھا جاتی (سوختنی قربانی) تو کہہ مجھ سے پہلے رسول بیّنات لے کر اور تمہاری مانگی ہوئی چیز (سوختنی قربانی) کو بھی لے کر آئے پھر تم نے انہیں کیوں قتل کیا اگر تم صادق ہو؟

(نورالدین (ایڈیشن سوم) صفحہ ۱۴۱)

اللہ تعالیٰ کے رُسُل و مامور اپنے اعداء کے سامنے ناکام ہو کر نہیں مَرتے اور نہ ہلاک ہوتے اور نہ مارے جاتے ہیں۔ مامورین کے ساتھ جدال و قتال ہوتا ہے جس کا ذکر فَلِمَ قَتَلْتُمُوْهُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ..... میں ہے مگر یہ مقاتلہ و مقابلہ کرنے والے ناکام و نامراد مرتے ہیں اور مامور لوگ اللہ کے فضل سے مظفر و منصور اور کامیاب ہو کر دُنیا سے جاتے ہیں۔ (نورالدین (ایڈیشن سوم) صفحہ ۱۷۴)

آل عمران ۱۸۸

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ الَّذِيْنَ

اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَتُبَيِّنُنَّهٗ لِلنَّاسِ وَلَا تَكْتُمُوْنَهٗ ؗ فَنَبَذُوْهُ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ وَاشْتَرَوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ فَبِئْسَ مَا يَشْتَرُوْنَ ﴿۱۸۸﴾

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَتُبَيِّنُنَّهٗ لِلنَّاسِ وَلَا تَكْتُمُوْنَهٗ: اور جب لیا اللہ نے پختہ اقرار کتاب والوں سے کہ اس کو بیان کروگے لوگوں کے پاس اور نہ چھپاؤ گے۔
(فصل الخطاب حصہ اوّل صفحہ ۵۷)

الَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۹۲﴾

فرشتوں پر ایمان لانا بہت ضروری ہے۔ ایک فرشتہ کی تحریک کو انسان مانتا ہے تو پھر اَور ملائکہ سے اس کا تعلق ہوتا ہے۔

جب انسان ملائکہ کی لعنت کے نیچے آتا ہے تو اس کا نشان یہ ہے کہ اَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ (المآئدۃ: ۶۰) کا شانِ نزول بنتا ہے۔

مَیں نے تجربہ کیا ہے کہ جو لوگ فسق اختیار کرتے ہیں ان کی سمجھ میں پاک باتیں آتی ہی نہیں چنانچہ مُردار خور، خنزیر خور مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ (البقرۃ: ۱۷۴) ایسی قوموں کا یہی حال ہے۔

مسلمان مُردار، سؤر نہیں کھاتے پھر بھی ان میں مُجرم ہوتے ہیں اِس کی وجہ اکل الباطل

جس سے نیکی کی توفیق نہیں ملتی۔ اِنسان کو چاہیئے کہ ہر وقت خدا کو یاد رکھے اور دُعا میں لگا رہے جیسا کہ اِس رکوع میں اَلَّذِیْنَ یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّ قُعُوْدًا اور رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا سے ظاہر ہے۔ (ضمیمہ اخبار بدر قادیان ۱۵ جولائی ۱۹۰۹ء)

ذکرِ الٰہی اور تفکر بھی علم صحیح کا باعث ہے چنانچہ فرمایا لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ الَّذِیْنَ یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّ قُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِهِمْ وَیَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یعنی نشان ہیں دانشمندوں کے لئے جو یاد رکھتے ہیں۔ اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور لیٹے لیٹے اور تفکر کرتے ہیں آسمانوں اور زمین کی بناوٹ میں۔ دیانند نے بھی لکھا ہے کہ رشی لوگوں کو مراقبوں، سمادھوں وغیرہ سے یہ سچے علوم حاصل ہوتے ہیں۔ غرض وہ تمام سچے علوم قرآن کریم میں مذکور ہیں جو انسان کی فلاحِ دنیوی و اخروی کے لئے ضروری ہیں۔

(نورالدین (ایڈیشن سوم) صفحہ ۲۲۸)

۱۹۴۔ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّکُمْ فَاٰمَنَّا ۖ رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَکَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ﴿۱۹۴﴾

کَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا : یہ جب ہوگا کہ گناہ گناہ کی حد تک نہ پہنچے۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان ۱۵ جولائی ۱۹۰۹ء)

۱۹۶۔ فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ اَنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی ۚ بَعْضُکُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۚ فَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِهِمْ

وَاُوْذُوْا فِيْ سَبِيْلِيْ وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ

سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ

تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۚ ثَوَابًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ

عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ ﴿۱۹۶﴾

اَنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ : یہ وہ عامل مُراد نہیں جو تعویذ دھاگہ کرتے ہیں۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان ۱۵ جولائی ۱۹۰۹ء)

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا

وَرَابِطُوْا ۟ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۲۰۱﴾

اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا : صبر کرو بھی اور سکھاؤ بھی۔

(ضمیمہ اخبار بدر قادیان ۱۵ جولائی ۱۹۰۹ء)

صَابِرُوْا : دوسروں کو صبر سکھاؤ۔

رَابِطُوْا : ایک نماز کے بعد دوسری کی تیاری بھی رابطہ کہلاتی ہے۔

(تشحیذ الاذہان جلد ۸ نمبر ۹ صفحہ ۴۴۷)



# اِنڈیکس

# اِنڈیکس مضامین

# اسماء

ب

## غ

و

# مقامات

## ل



## م



## ن



## ہ



## ی





# لُغت